یعنی ہو مصیب و ان اختلاف العلماء رحمۃ والحق دائر بین الائمۃ الاربعۃ
الی العامۃ وہم الجہال و
وفی الحمیدی العامی منسوب
ولاجماع علی ان المجتہد
وانجب العمل بہ ہذا فی العامۃ
عند ناان ظاہر الحدیث
تاویلہ فلا کفارۃ علیہ
الصائم ولم یعرف النسخ
علیہ السلام الغیبۃ تفطر
افطر الحاجم والمحجوم وقولہ
وہو قولہ علیہ السلام
یستفت ولکن بلغہ الخبر
وسلم وفی البحر الرائق وان لم
اللہ صلی اللہ علیہ وعلی آلہ
علیہ الاخذ بحدیث رسول
لانہ یجب
انہ لا کفارۃ علیہ

ہے کہ اوسپر کفارہ نہین کیونکہ اوسکو حدیث پر چلنا فرض ہے اور بحر رائق مین ہے کہ اگر اوسنے
کسی عالم سے نہ پوچھا پر حدیث اوسکو پہنچی افطر الحاجم والمحجوم یا الغیبۃ تفطر الصائم اور وہ نہین
جانتا کہ منسوخ ہی اور نہ اور پھیر بھار تو اوسپر کفارہ نہین کہا ہے ہان کیونکہ حدیث کے
ظاہر مطلب پر چلنا فرض ہے یہ عامی کے حقین ہاے اور حمیدی مین ہے کہ عامی عامہ کی
نسبت ہی اور عامہ جاہل اور ان پڑہ لوگ ہین اور اونہین مین ہے سب علمای اہلسنت و جماعت
کا ایکا کہ مجتہد چوکتا ہے اور ٹہیک بھی پہنچتا ہے اور عالمون مین جو اختلاف ہے سب امت
محمدی کیلیے رحمت الٰہی ہے اور سچا پن مسئلہ کا چارون اماموں مین گھومتا ہے اور سب امام
سچائی اجتہادی مسائل مین ایکسی ہین اور اونہین مین سے ہی جو فرمایا شیخ نے جہکا چرچا پہیلا
ہوا ہے زمین کے کنارونمین بڑے علم اور رتبے اور بڑائی اور آرام کے ساتھ شاہ ولی اللہ
اللہ تعالی اونکی مٹی کو سینچے اور بہشت کو اونکا ٹہکانا بنادے اپنی رسالہ المقالۃ الوضیۃ
فی الوصیۃ والنصیحۃ مین کہ پہلی نصیحت میرے مضبوط پکڑے رکہنا قرآن وحدیث کو یعنی
ماننے کی باتون اور برتاوے مین اور سدا دونون کی سوچ بچار مین لگے رہنا اور ہر دن بلاناغہ
تہوڑا تہوڑا دونون مین سے پڑہتے رہنا اور جو پڑہنے کا زور نہو تو دونون کی کسی ورق
کے معانی سننا اور جمین رکہنے کی باتون مین سنت و جماعت کا مذہب چہانٹ لینا اور
پہلے علمانے جن باتون کی چہٹ چہاڑ نہین کی اون مسئلون کی بال کی کہال نکالنا
اور پوچھ کچھ سے منہ موڑنا اور کچی منطقیون کے شبہون کی طرف ذرہ خیال نہ لگانا اور
برتاوے کی مسئلون مین اون محدث عالمون کے پیچھی لگنا جو حدیث و فقہ کو سمیٹے
ہون اور ہمیشہ فقہ کے چھوٹے موٹے مسئلونکو قرآن حدیث سے ملانا جو قرآن حدیث
کے موافق ہون اونکو مان لینا اور جو مخالف ہون اونکو اوس کے کہنے والی کی منہ پر
مارنا دینداروں کو قیامت تک ہر ایک مسئلہ کو قرآن و حدیث کی تلاش سے منہ پھیر لینا
نہین ہوسکتا اور اون گہٹیلے فقیہون کی بات جنہون نے ایک عالم کی پیچھے لگنے کو

الشیخ المشتہر فی الآفاق بالفضل والجاہ والعز والرفاہ والسناء ولی اللہ سقی اللہ ثراہ وجعل الجنۃ مثواہ فی رسالتہ المسمی بالمقالۃ الوضیۃ فی الوصیۃ والنصیحۃ
اول وصیت این فقیر چنگ زدن است بکتاب و سنت در اعتقاد و عمل و پیوستہ بتدبر ہر دو مشغول شدن و ہر روز حصہ از ہر دو خواندن و اگر طاقت خواندن ندارد ترجمہ ورقی از ہر دو شنیدن و در عقائد مذہب علمای اہل سنت اختیار کردن و از تفصیل و تفتیش آنچہ سلف تفتیش نکردند اعراض نمودن و بتشکیکات معقولیان خام التفات نکردن و در فروع پیروی علمای محدثین کہ جامع باشند میان فقہ و حدیث کردن و دائما تفریعات فقہیہ را بر کتاب و سنت عرض کردن آنچہ موافق باشد در حیز قبول آوردن والا کالای بد بریش خاوند دادن امت را ہیچ وقت استغنا از عرض مجتہدات بر کتاب و سنت حاصل نیست و سخن متقشفہ فقہا کہ تقلید عالمی

عاقلون کے بیان مین فرمایا ہے جہان فرمایا ہے کہ ہو سکتا ہے کہ اس جملہ کو اللہ تعالی نے لوگون کے دھمکانے اور ڈرانیکو فرمایا ہو مطلب یہہ کہ اللہ تعالی بے سدھ نہین ہے جو باتین تم لگے کروگے اور نئی بات دین مین نکالکر ایک ایک کعبہ کے طرفکو بانٹ لوگے اور اپنی اپنی طرف پسند کیوہی کی بڑائی اور ہٹ کے بن مین ہر ایک آدمی باتین بنایگا حنفی یعنی حنفیہ والے کعبہ کے طرفکو پسند کر لینگے اور اونکا امام اوسی طرف کھڑا ہوگا اور سب اترا اترا کر کہینگے کہ ہمارا حضرت ابراہیم والا قبلہ ہے اسلیے کہ آپ پرنالے کی طرف منہ کرکے کھڑے ہوتے تھے اور شافعی لوگ پچھم کیطرف بانٹ لینگے اور اونکا امام اوسی طرف کھڑا ہوگا اور اترا اترا کر باتین چھانٹینگے کہ ہم کعبہ کے دروازہ کیطرف منہ کیلئے ہین اور ہمارے قبلہ کا قرآن مین صاف ذکر آیا ہے کہ اللہ تعالی نے فرمایا ہے واتخذوا من مقام ابراہیم مصلی اور اسی ڈھب سب شہرون اور بستیون والے اپنی اپنی طرفون کی بڑائی مین ایسی بہت سی باتین نکالینگے لیکن یہہ سب باتین شہرون کی سی بڑبڑین ہین اور سمجھدارون کی نزدیک یہہ بیان مین لانیکے لائق نہین اللہ کا اوتارا حکم فقط اتنا ہے کہ کعبہ کیطرف منہ کرو اور مکان برابر یا برابر ایک شہر سے دوسرے شہر کو جاؤ تو اوسکا [illegible] اونمین سے جو لوگون نے اپنی تفسیر کے ۱۷ صفحہ مین [illegible] عاقلون کے بیان مین فرمایا ہے جہان فرمایا ہے کہ اس آیت مین تقلید کے [illegible] لوگ [illegible] اور اوسکی دو طور مین ایک یہہ مسئلہ ہے پوچھنا چاہیے کہ کسکی تقلید کرتا ہے وہ [illegible] کہ حق ہے یا نہین ہے جو اوسکا حق پر ہونا نہین پہچانتا ہے تو ہو ناحق ہونے کے شبہ ہونے پر ہے تو اوسکے پیچھے کیون پڑا ہے اور جو اوسکے حق پر ہونیکو تو پہچانتا ہے تو بتا کس دلیل سے پہچانتا ہے اگر اور لوگون کے دیکھا دیکھی کہتا ہے تو اونمین بات چل پڑیگی اور اونمین ایسا اولجھاو پڑیگا کہ سلجھاو ہی نہین ہونا اور اگر اپنی عقل سے پہچانتا ہے تو تو اپنی اوس عقل کو مسئلہ حق کے پہچاننے مین

کیون نہین لگاتاہے اور تقلید کے نیچے پن کو اپنے اوپر رچا پچا جانتا ہے دوسرا طور یہ
کہ جسکے تو بہی چلتاہے اگر اوسنی بہی اس مسئلہ کو دیکہا یہی سمجہا ہے تو تو اور وہ دونو
برابر ہوئے اوسمین کون خوبی ہے جو تو اوسکی پیچہے لگتاہے اور اگر اوسنی اس مسئلہ کو
قرآن حدیث سے جاناہے تو تیری تقلید اوری جب ہوگی کہ تو بہی اوس مسئلہ کو اوسکی
دلیل پہچان لے اور جب اوسکی دلیل معلوم ہوئی تقلید کہی گذری اپنی گذری ہوئی
اور اونہین مین سے یہ جو اونہون نے اپنی تفسیر کے ۸۵۳ صفحہ مین فرمایا ہے جہان قولہ تعالی
کہ عالم پر فرض ہے کہ اپنے علم کے موافق چلے اور ان پڑہ پر فرض ہے کہ کسی اہل علم اور کہ مسائل
بہالی پرستی سے بالیقین عمل کرنیکا ارادہ کرے یعنی علما سے خوب تحقیق کرے کہ اس
مسئلہ کا قرآن حدیث و آثار صحابہ مین پتا ہے یا نہین یا اپنے علم سے کہا ہے کہا جاتا ہے تاکہ
آنکہین کہل جاوین اور اونہین مین سے یہ جو اونہون نے ۲۶۵ صفحہ مین بل ملۃ ابراہیم
حنیفا وما کان من المشرکین کے بیان مین فرمایا سو یہی کہ اونہون نے فرمایا ہے کہ حلال
اور حرام جاننے مین اپنے عالمون اور درویشونکو خدا کے ساتھ شریک کرتے ہو اور
اونکے حلال حرام بتائے ہوئے کو خدا کا سا حلال حرام جانتے ہو

اور قرآن وحدیث کے خلاف ہوتے ہوئے اونکی تقلید نہین چہوڑتے ہو اور اونہین
مین سے ہے جو اونہون نے ۱۵ صفحہ مین فرمایا ہے کہ امام کی بات اتنی اونچی اور
ٹہری بڑی ہے اون باتون سے کہ اونکا گناہ ہونا شرع سے معلوم ہوا اور جو وہ کام
خلاف شرع ہو تو امام کا حکم ماننا فرض نہین رہتاہے اسوقت اللہ اور رسول کے
قرآن وحدیث مین دیکہے اس وجہ سے کہ اللہ نے اس آیہ شریفہ مین خود ارشاد فرمایا
جسکا محصل یہ ہے کہ خلاف شرع مین کسیکی تابعداری نہین اور یہ دلیل اس حدیث
کے لا طاعۃ لمخلوق فی معصیۃ الخالق جسکے معنی آیہ شریفہ کسی مین سو رہا یا کو امام کا کہنا
ماننا جیسے غلام باندی کو میان کا اور بیوی کو خاوند کا اور بچے بچاکو ماباپ کا

اور سب لکزوروں نکو اپنے زبردستون سردارا ور حاکم اور قاضی اور مفتی اور محتسب کا سہین ہیٹہا
ہوا ہے کہ خلاف شرع بات نہو ہر حالمین نہین ہان پیغمبرون کا حکم ماننا ہر حالمین شرع سے
ثابت ہے اور اونہین بے چوک ہونا مانا ہوا ہے اس لیے کہ سب پیغمبر اپنے چہوٹے حکم پہونچانے کے
سے مین ٹہرے ہین بخلاف ان پانچون فرقون کے جنکا حکم ماننا فرض ہے کہ یہہ سرے بر نہین ہے کہ بغیر
انکے بیچ مین پڑے خدا کی حکمکو نجو جان ہے نہ سکی تو پیغمبرون کا حکم ماننا اور اونکا درجہ زمین
الگ الگ ہین اور اونہین مین سے ہی جو سمہودی نے فرمایا کہ جب کیسیکو دو مفتی
کوئی مسئلہ بتادین اور دونون کے بتانی مین جدی جدی دو باتین ہون تو پوچھنے
والی کو اختیار ہے جسپر چاہے چلے اور یہہ بہت کھلی بات ہی اور اونہین مین سے ہی جو عقد الفرید
مین ہے کہ مقلد پر تمام علما کے پیچہے چلنا فرض ہے کیسیکی تعیین نہین ہے اسواسطے کہ اللہ تعالے
نے فرمایا ہے کہ اگر تم نہین جانتے ہو تو یاد والونسے پوچہہ لو اور اسمین تخصیص و تعیین
نہین ہے اور اونہین مین سے ہے جو شربلالی نے فرمایا اگر کسینے اپنی جیمین ٹہانی کہ ایک
مذہب پر چلونگا جیسے امام اعظم صاحب یا امام شافعی صاحب تو کیا اوسکو اوسی امام کے
پیچہے سدا لگا رہنا چاہیے جیسے اوسکو سدا اوسیکے پیچہے چلنا ضروری ہے کسی خاص مسئلہ
مین جو عمل کر چکا ہے یہانتک کہ اونہون نے فرمایا کہ کچہہ ضرور نہین ایک کے پیچہے لگا رہنا
اور یہہ بات نہایت ٹہیک ہے اسلیے کہ اوسکی کرنیسے لازم نہین ہوجاتا ہے کیونکہ لازم
وہ ہوتا ہے جسکو خدا رسول لازم بتاوے اور اللہ نے کسی پر لازم نہین کردیا کہ اماموں مین
سے ایک آدمی کا مذہب ٹہرالیوی جو اوس کے ساری باتین مانی پرین اور اوسکو چہوڑ دینا
اور اوسکا لازم جاننا کوئی نذر تو نہین جو اوسکو پورا کرنا ضروری ہے اور اونہین مین سی
ہے جو دُر مختار کے حاشیہ طوالع الانوار مین ہے کہ ایک مذہب یا امام کے پیچہے لگا رہنے پر
شرع یا عقل کے رو سی تیا نہین لگتا اور اوسکے نہ واجب ہونیکو خوب صاف بیان کیا
ہے اماموں مین سے تو شیخ عز الاسلام نے اور بڑے عالمون مین سے عضد الدین شافعی نے

اور اونہین مین سے ہی جو ابن امیر حاج نے شرح تحریر مین بیان کیا ہی کہ پہلی صدیون کے
سب علما کا ایکا ہے کہ کسی حاکم اور مفتی کو حلال نہین ہے ایک امام کے پیچھے ایسا لگنا کہ
سواے اوسکے اور کسیکا مسئلہ بتاوے اور اونہین مین سے ہی جو فرمایا ملا فروخ مکی حنفی نے
قول سدید مین کہ تو جان رکھہ کہ اللہ نے کسیکو اپنے بندون مین یہ تکلیف نہین دی اور اس پر یہ
نہین ڈالا کہ نرا حنفی یا مالکی یا شافعی یا حنبلی بنجاوے بلکہ سب پر فرض کر دیا ہی کہ جو حضرت
اکے پاس سے لائے ہین اوس پر ایمان لاوے اور اونہین مین سے ہے جو سید بادشاہ نے تیسیر یا تحریر کی
شرح مین کہ جسکے علم اور پرہیزگاری پر سبکا ایکا ہی یعنی عز الدین بن عبد السلام نے اپنے
یہ فتوی دیا ہے کہ ان کو یہہ بات نہین ٹہری کہ جب کسی امام کی کسی بات پر چلے تو سارے
مسئلو نہین اوسی امام کے پیچھے چلے اسواسطے کہ سب لوگ صحابہ کے وقت سے اسوقت تک کہ مذہب
پہیل پڑے ہین مختلف عالمون سے پوچہتے رہے ہین اور کسی عالم نے اس بات پر انکار نہین کیا
اور اونہین مین سے ہی جو عبد البر رح نے فرمایا ہے ہمکو تمام امامون مین سے کسی سے یہ بات نہین
پہونچی کہ اوسنے اپنے ساتھیونکو حکم کیا ہو کہ ایک مذہب پر چل اور دوسرے مذہب کو صحیح جان
بلکہ سب اماموں سے یہی منقول ہے کہ لوگون سے کہتے تہے کہ جس عالم سے چاہو پوچھو اور عمل کرو اسلئے
کہ اللہ کے ہان سب امام ٹہیک رستے پر ہین اور اونہین مین سے ہی جو بڑے عالم ملا محب اللہ حنفی
مسلم الثبوت مین اور مولوی عبد العلی سب علمون کے دریا نے اوسکی شرح مین اور ملا حبیب اللہ
قندہاری اور اکثر اصولیون نے کہا ہے کسی پر کچہہ ضرور نہین مگر اللہ رسول نے ضرور کر دیا کہ کوئی
آدمی کسی امام کا مذہب اختیار کر لیوے اور اماموں کو چھوڑ کر ایک کی ساری باتین مانے اور دوسرون کو
چھوڑ دیوے اور مسلم کی شرح مین اتنی بات اور بڑہائی ہے کہ ایک امام کے ساتھ لگے رہنے کو جو لوگ
واجب بتاتے ہین وہ نئی شرع گھڑتی ہین اور اونہین مین سے ہی جو ہمارے میان اور آقا
بڑے اچھے عالم خدا کے قطب رب کے جلانیوالے حضرت سید عبد القادر جیلانی حسینی حسنی خدا
اونکی روح کو روشنی دے فتوح الغیب کے چھتیسوین مقالہ ١٦٧ صفحہ مین فرمایا ہے کہ قرآن

ومنها ما ذكره ابن امير الحاج في شرح التحرير من ان ... اجمع العلماء على انه لا يحل لحاكم ولا مفت تقليد رجل واحد بحيث لا يحكم ولا يفتي في شيء من الاحكام الا بقوله ...

ومنها ما قال في مسلم الثبوت ومولوي عبد العلي في شرحه ... ومنها ما قال سيدنا ومولانا العلامة الاوحد القطب الفرد الرباني محي الدين عبد القادر الجيلاني الحسني الحسيني في المقالة السادسة والثلاثين من فتوح الغيب

صفحہ ١٦٧ اصل الكتاب

اور حدیث کو اپنا امام بنالے اور اونہین خوب سوچ بچار کرکے دیکھ اور اپنی جی کے چاؤ اور
لوگون کی بات چیت مین دہوکا نکہا اللہ تعالی نے فرمایا ہے جو تمکو رسول دیوے لیلو اور جس سے
منع کرے چہوڑ دو اور رسول کے خلاف مت کرو کہ اوسپر چلنا چہوڑ کر اپنی نئی نئی کام اور عبادت
نکالو جیسے اللہ تعالی نے ایک ہو کے حق مین جو سیدہے رستے سے ڈانواڈول ہو گئے تہے فرمایا ہے اونہون
نے درویشی نئی نکالی تہی ہمنے اونپر نہین ٹہرائی تہی پہر اللہ نے اپنے رسول کے ستہرائی بیان کی
اور اوسکو جہوٹ تہمتون سے پاک بتایا اور فرمایا کہ ہمارا رسول اپنے جی کی چاہت سے بولتا نہین
وہ تو ہماری بتائی ہوئی کہتا ہے خدا کا مطلب یہہ ہے کہ رسول جو تمکو بتاتا ہے ہمارے پاس سے
باتین ہین اور کچہ جی کے چاؤ کی نہین ہین تو تم اونکو ضرور مانو پہر فرمایا کہ اگر تمکو خدا کی محبت
ہے تو ہمارے رسول کے ساتہہ لگے رہو اللہ تمکو پیار کریگا سو اللہ نے بتایا کہ اللہ کی محبت اسمین ہے کہ
اوسکے چال ڈہال کا پیرو اکرو اور اوسیکے ۴۴ صفحہ مین ہے کہ اپنی کرتوت کو قران حدیث سے جانچ
کر کرتوت اونمین اچہی ہون تو اونکو بہلے جان اور اگر اونمین برے ہون تو برے مان اسلئے
کہ اونکی بہلا برا تیری چاہت کے نہو اللہ تعالی نے فرمایا ہے اپنی چاؤ پر نچلیو یہ تجہی
سیدہی راہ سے بچلا دیگی اور اونہین مین سے ہے جو خدا کے پہچاننے والی شیخ عبد الحق دہلوی
نے تحصیل التعرف مین فرمایا ہے سلف کی بڑونکی چال یہ تہی کہ سب عالمون سے مسائل
پوچہتے تہے اور سب کے پاس جاتے آتے تہے کسی ایک امام کے پیچہے نہین چلتے تہے اور اونہین
سے کہ سب لوگون کو چاہئے کہ قران حدیث اور اجماع پر چلین اور جو پوچہنا ہو سب عالمون سے
پوچہکر عمل کرین پہر ایک کو اپنے لئے امام ٹہرانے کی کوئی وجہ نہین اور اونہین مین سے ہے جو
امام غزالی رحمۃ اللہ نے احیاء العلوم مین فرمایا ہے کہ اللہ تعالی نے فرمایا ہے کہ ہمنے اونکے آگے
پیچہے آڑ بنادی اور اونپر پردہ ڈالدیا ہے اسلئے اونکو ٹہیک رستہ سمجہائی نہین دیتا
ہے اور علما نے اور اوسکے ڈہونڈنے والی مین چار چیزین آڑ ہین ایک مال دوسرا
دوسرے آبرو تیسرے کسیکے پیچہے لگ جانا اور چوتہی گناہ اور پاپ یہانتک کہ اونہون نے

ہے مین سب عالمون مین سے جو عالم مل گیا کسی ایسا کا پہنسا و نہین تھا اور نہ کسی عالم نے کہا کہ تو
اپنی امام کی مذہب والون پاس جا یہان تک کہ یہہ بہت سے مذہب اور اپنی اپنی مذہب کے
پاسداری کرنیوالی دنیا مین پہیل گئے کہ ہر ایک اپنی امام کے مذہب مین چلتا ہے جیسا کہ نبی اللہ
کا بہیجا اونکے پاس آگیا ہے حالانکہ اوسکے امام کا مذہب بھی سچا ہے اور یہہ بات حق سے دور
اور سراسر خطا ہے کوئی سمجھدار تو اسکو پسند کرتا نہین ہے اور نہ آگے سے کرے اور اونہین مین
سے ہے جو حضرت امام فخر رازی رح نے تفسیر کبیر مین فرمایا ہے کہ مینے ایک انبوہ مجتہدونکے
مقلدون کے دیکہی اور مینے اونپر بعضی بعضی مسئلونمین جو خلاف قران کے تھے آیتین پڑہین
تو اونہون نے ایک نمانے اور مجہے آنکہین پہاڑ پہاڑ کر جیسے کوئی اچنبہے مین ہو دیکہنے لگے اونکی
غرض یہہ تہی کہ ان آیتون کے ظاہر پر ہم کیسے چل سکتے ہین ہمارے بڑون کی نقل تو اسکی
خلاف ہے اور جو تو خوب سوچے تو اس بیماری کو دنیا دارونکی رگ رگ مین پہیلے پائیگا اور اونہین
مین سے ہے جو قاضی ثناء اللہ پانی پتی رح نے تفسیر مظہری مین فرمایا ہے کہ جب کوئی حدیث
صحیح ضد او نسخ سے بچی ہوئی حضرت تک پہونچتی ہوئی کسیکو ملی اور حضرت امام اعظم رحمہ نے
مثلاً اوسکے خلاف فرمایا ہو تو اوس حدیث کا اتباع واجب ہے اور اوس شخص کو مذہب کا
جانا نہ روک سکیگا اس شرط پر کہ اوس حدیث پر چارون امامونمین سے کوئی مجتہد چلا بہی ہو
اور اگر وہ شخص حدیث پر نہ چلا تو شرک لازم آئیگا کہ اوسنے امام کی بات کو مانا اور اللہ رسول کی
کی بات جسکی تابعداری فرض ہے نہ مانی اور اونہین مین سے ہے جو کشف الغمہ کے ۱۱ صفحہ
مین ہے کہ رسول اللہ کی پاک شریعت سبکے واسطے ہے اور کوئی مذہب کسی مذہب سے اچہا
نہین ہے تو جو شخص مقلدون مین سے اپنے امام کی تخصیص کرے تو سمجہو کہ وہ کبیرہ گناہون
کے دروازون مین سے ایک دروازے مین گہس پڑا اور اونہین مین سے ہے جو مولنا
محمد اسمعیل شہید و مہاجر فی سبیل اللہ رح نے تنویر العینین مین فرمایا ہے ایک شخص کی
تقلید کا واجب ہونا پیمبر کی شریعت مین نہین آتا ہے حالانکہ حضرت صلی اللہ علیہ و علی آلہ

ومنها ما قال الامام الرازي في التفسير الكبير قد شاهدت جماعة من محققي الفقهاء قرأت عليهم آيات كثيرة من كتاب الله في بعض المسائل وكانت مذاهبهم بخلاف تلك الآيات فلم يقبلوها ولم يلتفتوا اليها وبقوا ينظرون الي كالمتعجب يعني كيف يمكن العمل بظواهر هذه الآيات مع ان الرواية عن سلفنا وردت على خلافها ولو تأملت حق التأمل وجدت هذا الداء ساريا في عروق الاكثرين من اهل الدنيا ومنها ما قال القاضي في التفسير المظهري اذا صح عندك حديث مرفوع من النبي صلى الله عليه وسلم سالما عن النسخ

کی حدیثون کیطرف ایماندار رجوع کرسکتا ہی جو صاف صاف امام کے قول کیخلاف بتاتے ہین اور
جو حدیث ملی پر بھی امام کا قول نہ چھوڑے تو اوسی شخصین شرک کا ریل میل ہے اور نہیں
مین ہے ہی جو بہجۃ الاسرار مین خدا کے پیارے سید حضرت عبد القادر رح کے حالات مین لکھا ہے
کہ آپ شافعی اور احمد بن حنبل کے مذہب پر فتوے دیا کرتے تھے کہ یہہ لوگ قیاس کم کرتے ہین
ظاہر ظاہر حدیث بہت برتتے ہین اور اونہین مین سے ہی جو معمولات مظہریہ مین ہے جہان
کہا ہے کہ آپ ہاتھہ سینہ کے برابر باندہتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ یہہ حدیث زیرناف کی
حدیث سے بہت بڑہکی اور قوی ہے جو کوئی پوچھے کہ اس صورت مین حنفیہ کے خلاف اور ایک
مذہب سے دوسرے مذہب مین چلا جانا لازم آتا ہے تو مین کہتا ہون کہ بموجب قول امام صاحب
کے کہ آپنے فرمایا ہے جو حدیث مین ہو وہی میرا مذہب ہے کسی مسئلہ مین چلنے جانے سے خلاف
مذہب نہین لازم آتا ہی بلکہ امام کی عین موافقت ہی چنانچہ آپنے اس کے جواب مین
ایک خط نہایت عمدہ لکھا ہی جسکو شبہہ ہو وہان دیکھ لے اور اونہین مین سے ہی جو مقامات
مظہریہ مین ہے کہ لوگون نے حضرت مظہر جانجانان رح سے پوچھا کہ اہل حدیث پر چلنے اور ایک
مذہب سے دوسرے مذہب مین چلے جانیکو کیا فرماتے ہین تو آپنے جواب دیا کہ اے مخدوم
حدیث پر چلنے کی مسئلہ مین شیخ محمد حیات مدینہ طیبہ کے محدث نے ایک رسالہ لکھا ہی اونکا خلاصہ
فارسی مین لکھا جاتا ہی اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ محمد صلعم تو کہدے کہ اگر تم خدا کی محبت رکھتے
تو میری چال پر چلو تمہین اللہ پیار کریگا اور حضرت صلعم نے فرمایا ہے کوئی شخص ایماندار
نہوگا جبتک اوسکی چاہت میرے لائے کیموافق نہو جاے یہہ حدیث صحیح ہی کتاب الحجۃ مین
ابو القاسم اسمعیل بن فضل اصفہانی نے روایت کی ہے اور روضۃ العلماء مین بیان
کیا ہے کہ امام اعظم رح صاحب نے فرمایا ہے کہ جب حدیث صحیح ہو تو وہی میرا مذہب ہے اور میرا
مسئلہ حدیث کے روبرو چھوڑ دو تو جو شخص پرکھہ حدیث کی رکھتا ہو اور ناسخ کو منسوخ سے
اور بودی کو کھری سے پہچانتا ہو اگر وہ حدیث پر چلے تو امام کے مذہب سے نہین نکلتا ہے

۱۹۶۷ م

اور جو حدیث جانکر حدیث پر نچلا تو اوسنے امام کا قول جو فرمایا ہے کہ حدیث ملی تو میرے مسئلہ پر
نہ چلو نہ مانا اور یہہ بات چھپی ہوئی نہین ہے کہ کسی عالم نے ساری حدیثین کہیر نہین بین
یہ قول امام صاحب کا کہ حدیث کی سامنے میرا مسئلہ چھوڑ دو صاف صاف دلیل ہے اسپر کہ سب حدیثین امام
صاحب کو نہین پہنچین بلکہ بعضی نہین ملین اور کسی نہ ملین کہ حضرت کے خلیفون جیسے لوگونکو جو حضرت
کی ہمیشہ بڑے بڑے عالم اور حضرت کے پاس رہتے تہے بعض بعض حدیثین اونہین بہی نہین ملین جو
لوگ حدیث کو جانتے ہین وہ اس بات کو خوب پہچانتے ہین اور یہہ تو سب پر کہلا ہوا ہے کہ امت محمدی کے
ہر شخص پر حضرت کی پیروی اور آپکی چال ڈہال پر چلنا فرض ہے اور اماموں سے کسیکے پیچہی لگا رہنا
ضرور نہین امتونکو اختیار ہے کہ مجتہد دین میں سے جس جسکی چاہین چال پسند کرلین اور سمجہی کہ انکی پیروی
واجب مخیر ہے اور جو شخص یہہ کہتا ہے کہ حدیث پر چلنا امام کے مذہب سے نکال دیتا ہے وہ شخص اس
دعوے کی کوئی دلیل کہتا ہو تو پیش کرے اور اونہین باتون میں سے ہے کہ جو حضرت مولنا شاہ عبد العزیز
رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ پہر مینے حضرت مرتضیٰ علی سے عرض کیا کہ مجتہدونکو مذہبونمین آپکو
کونسا مذہب پسند ہے تو آپنے فرمایا کہ ہمین تو کوئی مذہب پسند نہین ہے یا شاید یون فرمایا کہ ہمارے رنگ کا
مذہب نہین ہے اونہون نے بڑا گہٹا دیا ہے اور اونہین باتون میں سے ہے جو حضرت امام غزالی رح نے کیمیا
سعادت مین فرمایا ہے پہلے شرط اللہ کے طالب کو یہہ ہے کہ اوٹ بیچمین پڑی ہو دے تاکہ اونمین سے جو
جنکو خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے جنہے اونکے آگے پیچہے دیوار اور آڑ بنادی ہے سو اونپر پردہ ڈالدیا ہے
اسلئے اونکو نہین سوجہتا ہے اور دیوارین اور آڑین چار ہین ایک تو دہن ہے دوسرے آبرو ہے
تیسرے کسیکے پیچہے لگا رہنا امام ہو یا پیر ہو اور چوتہی گناہ اور دوسرے یہانتک کہ بیان کرتے
کرتے فرمایا کہ تقلید ایسی اوٹ ہے کہ جب کسیکا مذہب اختیار کیا اور جیمین مان لیا اور کوئی مسئلہ
اجتہادی سنا اور کسیکی بات کی اوسکی جیمین سمائی نہین رہی تو اللہ کے طالب کو چاہیے کہ ان
سب کو بہول جاوے اور لا الہ الا اللہ کے معنے اپنے جیمین سوچے اور اوسپر یقین کرے اور اوس
کلمہ کا ثبوت آپ مین ڈہونڈہے اور ثبوت اوسکا یہہ ہے کہ اوسکی دلمین کسیکی ایسی جگہ باقی نرہے

خدا کی سوا اوسکا حکم ماننے اور اوسکی پوجا تیری کرے کیونکہ جس شخص کی جی کا چاؤ بہاری ہے
وہی اوسکا معبود اور خدا ہے جب یہہ بات خوب سمجہہ مین آجاتی ہے تو طالب کو چاہیے کہ اپنی کشود کا
اللہ رسول کی بعد ایسی ڈہونڈ ہے ٹٹولے کہ کسیکے اجتہاد مین پہنسے اور اونہین مین سے ہے جو حضرت مولانائے
روم رح نے فرمایا ہے کہ اگر ڈہکوسلو نپر دین کا مدار ہوتا تو امام فخر الدین رازی دین کا بہیدی ہوتا
عقل کے تکی چلانیوالون کا پانو لکڑیکا ہی لکڑیکا پانو بودا ہوتا ہے اور اونہین مین سے ہے جو حضرت
ابو الخیر رح نے فرمایا ہے دو تین اٹارتیون کی تقلید نے سوہا لوگون کا نام بگاڑ دیا ہے اور اونہین
مین سے ہے جو حضرت شیخ سعدی شیرازی رح نے فرمایا ہے دیکہا دیکہی رستہ ایسی خدا کی رضامندی
کے کام کرنے بہولا ہے ٹہنڈے گا اوس بیٹو کو جو قرآن حدیث سی تحقیق کرکے چلی اور اونہین مین سے
ہے جو مقامات مظہریہ مین فرمایا ہے آپنے لکہا تہا کہ حضرت مجدد رح نے اپنے مکتوبون مین اونگلی اوٹہانا
تشہد مین منع لکہا ہے اور ہمکو اونکی مذہب کا دعوی ہے پہر کیون مخالفت کرتے ہو عاشق کو معشوق
کی چال پیاری ہوتی ہے ہمارے حضرت ایسا ذات نہ تہی کہ اوسکی شان سے بڑہکر ہے قرآن
حدیث پر چلنا سب بندون پر فرض کر دیا ہے اللہ فرماتا ہے کام نہین کسی ایماندار مرد کا عورت جب
ٹہرا دے اللہ اور اوسکا رسول کچہہ کام کہ اونکو رہے کچہہ اختیار اپنے کام مین اور پیغمبر صلی اللہ
علیہ وعلی آلہ وسلم فرماتے ہین کہ کوئی تم مین ایماندار نہو گا جبتک اوسکی جی کے چاؤ میرے لائے
کے ساتہہ لگے اور حضرت مجدد رض نے جو پورے پورے نائب حضرت کے ہین اپنے طریقہ کے بنا قرآن
حدیث کے چلنے پر رکہی ہے اور بہت سے عالمون نے اونگلی اوٹہانیکے مسئلہ مین رسالے لکہے ہین اور
اونہین حدیثین اور فقہ حنفیہ کی روایتین بیان کی ہین یہانتک کہ حضرت مجدد رض کی چہوٹی
صاحبزادے حضرت شاہ یحیی صاحب نے بہی اس مسئلہ مین ایک رسالہ لکہا ہے اور اونگلی نہ اوٹہانے
مین ایک حدیث بہی نہین ملتی ہے اور حضرت مجدد رض کا اونگلی نہ اوٹہانا اجتہاد کی رو سے
ہے اور جو حدیث کا منسوخ ہونا سمجہا تہو وہ اجتہاد پر مقدم ہے اور اونگلی اوٹہانیکی
سنت ثابت ہونیکے بعد اوسکا چہوڑ دینا اس وجہہ سے کہ حضرت مجدد رض نے نہین اوٹہائے

جہل وحماقت ہی اور اونہین مین سے ہی جو تفسیر احمدی کی ۲۷۹ صفحہ مین ہی کہ جب حدیث یا صحابی کا قول
امام صاحب کو نہ پہونچا ہو تو ہم یہی مانتے ہین کہ جب حدیث یا قول صحیح ہونا ثابت ہو جاے تو اوسی پر چلنا چاہئے
اور امام صاحب کی قول پر چلنا حرام ہے حدیث یا قول صحابی کی خلاف کیوجہ سی مگر اس شرط پر کہ کسی
مجتہد کی رایے اوس حدیث یا قول صحابی کیموافق ہو لیکن ہمارا عمل اوسپر حدیث یا قول صحابی ہی کیوجہ سے
ہوگا نہ کہ قول مجتہد کیوجہ سے اور اونہین مین سی ہے جو ناظورہ کے صفحہ ۱۲ مین ابوعمر بن عبدالبر نے
فرمایا ہے کہ جس شخص کو کوئی حدیث پہنچی جبتک اوسکی پاس اوسکی تخصیص یا موقوفی کا حکم نہ پہنچے
سدا اوسی پر چلنا فرض اور ضروری ہے اور پہر اوسیکی ۹۰ صفحہ مین ہے کہ جب صحابی حدیث کی
سامنے دبا ہے تو اور کوئی کس گنتی مین ہے اور پہر اوسیکے ۱۲ صفحہ مین ہے کہ عصام بن یوسف حضرت
امام اعظم رح کے اون ساتہیون مین تہے جو اونکی مذہب پر چلتے تہے اور اونکی مدد پر جمتی تہے
صحیح یہ ہے کہ تکبیر ہی وہ اپنی دونو ہاتہونکو رکوع مین جانے اور سر اوٹہانے کیوقت اوٹہاتے تہے
کیونکہ اونکا عمل حدیث ابن عمر پر تہا اور اوسیکی ۱۲ صفحہ مین ہے کہ ہمارے حضرت امام شافعی رحمۃ نے
فرمایا کہ سب مسلمانونکا ایکا ہو چکا ہے کہ جس شخصکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم کی
حدیث معلوم ہو جاے اوسپر حرام ہے کہ کسیکی کہنے سے اوسی چہوڑ دے اور اونہین مین سی ہے
جو مولنا شاہ عبدالعزیز رح نے اپنی تفسیر فتح العزیز مین فرمایا ہی اسکو جاننا چاہئے کہ جسطرح
خدا کے سوا کسی کی عبادت کرنے سے شرک وکفر ہے کسیکا کہا ماننا اور اوسکی پیچہی لگا رہنا
جمکر لگا رہنا بہی کفر ہے اور جمکر کسیکے پیچہی لگے رہنے کی یہ معنے ہین کہ اوس شخص کو اللہ کے
حکمونکا سرچشمہ ہو جاننے والا جانکر اوسکے پیچہی چلنا اپنی گلیمین ڈال لیوی اور اوسیکے پیچہے
لگا رہنا اپنے جان پر ضروری سمجہی اور اللہ تعالےٰ کے خلاف پڑا ہو اوسکی پیروی سے ہاتہہ
نہ اوٹہاوے یہی سوا خدا کی اورون کی پوجا سی ہے جسکو اللہ تعالےٰ نے اتخذوا احبارہم ورہبانہم
اربابا من دون اللہ والمسیح ابن مریم مین بتایا ہی یعنی اونہون نے اپنے عالمون اور درویشون
اللہ کے سوا خدا بنالئے ہین اور مریم کے بیٹے حضرت عیسیٰ کو اونکے سوا اور بزرگون کے قول

واما العقلية فمنها ان وجعل التعيين باطل لانه خلاف الاجماع وكلما كان كذلك فهو باطل قولنا اما الصغرى فلانه مضاد للقول المجمع عليه المجتهد يخطئ ويصيب هذا صحيح فان بعض اقوال المجتهد فان اخطأ المخطئ حكم بعضها وقال نبينا المعصوم صلى الله عليه وسلم ان لا طاعة للمخلوق في المعروف واما الكبرى فبين

ومنها ان اقوال المجتهد تحتمل الخطاء والاحتمال لا ينافي الاجماع او منها بطل الاستدلال ان الشريعة المحمدية على صاحبها الف الف تحية وسلام بالنسبة الى المذاهب الاربعة مثلا اما كل او كلي وفي كلا التقديرين يلزم المطلوب لانها ان كانت كلا يلزم عدم التعيين البتة وان كانت كليا يلزم اجتماع المتضادات

بہت ہین اور عقلی دلیلون سے ایک تو یہہ ہے کہ مسئلہ ایک امام یا مذہب کی لکیر پر فقیر رہنا شریعت محمدی مین صلی اللہ علیہ وعلی آلہ وسلم جہوٹی اور نکمی بات ہے اسواسطے کہ یہہ خلاف اجماع ہے اور جو بات صحابہ اور ائمہ مجتہدین اور بزرگان دین کے اجماع کے خلاف ہو وہ بات جہوٹی اور نکمی ہے تو ایک کی لکیر پر فقیر ہونا بہی جہوٹا اور نکما ہے پہلی بات کا ثبوت یعنی اجماع کے خلاف تو اسواسطے ہے کہ جس بات پر سبکا اتفاق ہے یعنی مجتہد کبہی چوکتا ہے اور کبہی ٹہیک کہتا ہے ایک کی بات پر ڈٹ جانا اس قول کے ضد ہے کیونکہ یہہ قول صاف بتاتا ہے کہ مجتہد کے بعضے مسئلے الٹے جاوینگے سب ہرگز نہین لئے جاوینگے اسواسطے کہ مجتہد کی چوک پر چلنا حرام ہے کیسے حرام نہوگا کہ ہم سب ہمارے پیغمبر نے جو کہہ فرمایا کہ سوا اللہ رسول کے خدع کے تابع ہو کے کسیکی بات مانو اور دوسری بات یعنی اجماع کی خلاف ہو وہ نکمی بات ہے صاف اور کہلی ہے کچہہ ثابت کرنیکی حاجت نہین اور دوسری عقلی دلیل یہہ ہے کہ مجتہد کے اجتہادی مسائل مین چوک کا دہوکا پڑتا ہے اور جس مسئلہ مین چوک کا دہوکا ہے سینہ ٹہوک کر نہین لئی جاتی اسلئے کہ جب دہوکا آیا ٹہیک ٹہیک بات کا پتا لگایا گیا گذرا ہوا اور تیسری دلیل عقلی یہہ ہے کہ آپ بتائی شریعت محمدی بہ نسبت ان چارون مذہبون کے انکے نزدیک کیا ہے کل کہتے ہو یا کلی بتاتے ہو اور دونو صورتون مین تعیین مذہب یا تخصیص امام کی گذری ہے اسلئے کہ اگر شریعت کو کل بتاوگی تو یہہ چارون مذہب اوسکی جز ہون گے جیسی چارپائی کی چارون پائے ہین تو اب تم ہی کہدو کہ ایک پائے یا ایک پٹی کی چارپائی کیسے بن جاویگی تو ایسی ہی ایک مذہب یا ایک امام کی برتنے سی پوری شریعت محمدی کا برتاو کیسے ہو جاویگا تو تعیین ضرور نہین ہے اور اگر تم کہو کہ شریعت محمدی بہ نسبت ان چارون مذہبون کے کلی ہے تو خواہ مخواہ نوع ہی ہوگی کہ مطلق شریعت جنس ہے اور شریعت عیسوی اور موسوی اور محمدی اوسکے انواع مین اور جب نوع ٹہری تو بات بگڑ گئی کیونکہ نوع کی افراد و اشخاص تو سب ایک حقیقت کے ہوتے ہین اور یہان صندم ضد ہے اور ایک دوسرے کے خلاف ہے ایک ہی مسئلہ ایک امام کے نزدیک حلال ہے اور وہی خاص مسئلہ دوسرے کے ہان حرام ہے تو شریعت محمدی نوع نہ ٹہری اور تعیین گئی گذری ہوئی

کل ہی رہے اور اوسکا حال تو تمہین معلوم ہو ہی چکا تو بس کل ہونیکی صورتمین تعیین کیسی یہین
تو دہی ایک پایکی چارپائی ہو جاویگی اور چوتہی یہہ ہے کہ ہم شکل اوّل بناتے ہین جو تمہاری
ہان اوسکا نتیجہ ایسا صاف ہوتا ہے جیسی ایک چیز آنکہونسی دیکہہ لی پہر اگر کوئی انکار کری تو
لوگ اوسکو سٹری بتلائین وہ یہہ ہے کہ تعیین مسائل حق حق ثابت ہو چکی ہین وہ سب شریعت محمدی کے
مسئلے ہین اور جو شریعت محمدی مین اوسپر چلنا سبکو فرض ہے تو اس سے یہہ بات نکلی کہ سارے مسائل جو حق حق ثابت ہو چکے ہین
اونپر چلنا فرض ہے اور پانچوین یہہ ہے کہ آپ کہیے کہ مجتہد سے کسی مسئلہ مین چوک ہوتی ہے یا نہین اگر ہوتی ہے تو
تعیین گئی گذری ہوئے اور اگر نہین ہوتی تو اجتہاد ہی نہین کیونکہ اجتہاد کی بہول چوک تو ساتہ لگی ہوئی
ہے اور چھٹے یہہ ہے کہ ایک مذہب کے پوری شریعت محمدی بتاتے ہو یا نہین بتاتے اگر بتاؤ تو پوری شریعت ہی تو فرض
کہ یہ جو اجماع ہے کہ حق چارونمین ہے وہ کہان گیا اور اگر کہتی ہو کہ پوری شریعت تو نہین تو تعیین کیسے
کیونکہ مسلمان سے کسی شریعت کا اقرار اور کسیکا انکار نہین ہو سکتا ہے اور ساتوین یہ ہے کہ تعیین تو حضرت کے بعد
چوتہی جگہ مین نکلی ہے اور ایسی چیز کو دین سمجہنا بڑی بدعت ہے تو تعیین بدعت ہے اور آٹھوین یہ ہے کہ
آپ فرمائیے حنفیونکا اقتدا شافعیونکے ساتہہ یا بالعکس درست ہے یا نہین اگر درست فرماتے ہو تو تعیین کہان گئی اور جو
درست نہین فرماتے ہو تو خلاف اجماع ہے اور نوین یہ ہے کہ تعیین باطل اور جہوٹی ہوتی تو کچہہ خرابی پڑتی
لیکن تعیین سے خرابی پڑگئی کیونکہ وہ یہہ چاہتی ہے کہ وہ امام معصوم اور بے چوک ہے تو تعیین باطل ہوئی
اسلیے کہ جس سے اعتقاد بگڑا وہ بڑی چیز ہے پہلی بات یون ثابت ہوتی ہے کہ نبیونکی سوا اورونکو بے چوک
جاننا پڑتا ہے اور پہلی باتکا ثابت کرنا کچہہ ضروری نہین سب جانتے ہین کہ سوا نبیونکی اورونکو بے چوک
جاننا کفر ہے اور دسوین یہہ ہے کہ سب مومنین آپ حق کو برابر جانتے ہین یا نہین جانتے اگر کہیے سب برابر
حق ہے تو تعیین کیسی اور اگر فرمائیے کہ سب ایکسے حق نہین تو خلاف اجماع ہے اور اجماع کے خلاف اعتقاد
کرنا کفر ٹہر چکا ہے اور گیارہوین یہہ ہے کہ تعیین کو واجب بتانا ضرور شرک ہے الله کے ساتہہ یا رسول کے ساتہہ
اسلیے کہ تعیین مین تو جون کے تون وہی بات ہے جسکی خدا نے برائی بیان کی ہے یہود کے کرتوتونکی
کہ اونہونے اپنی عالمون اور درویشونکو خدا کو چہوڑ خدا بنا لیا اور جو ایسی ہو وہ شرک ہے تو تعیین بہی

کیونکہ حق معلوم نہین تو کریا کرم ہوچکا اور نہ یون کہہ سکتی ہین کہ چارون جدے جدے پوری شریعت
محمدی ہین اسلئے کہ چارون آپسمین ایک دوسرے کے مخالف ہین کہ کسطرح کے راہ نہ نکلی برے
ایک امام ایک چیز کو حرام بتاتا ہے دوسرا اوسی چیز کو حلال بتاتا ہے تو جب یہی شریعت محمدی
ٹہرا اور وہ بہی شریعت محمدی ٹہرا تو نعوذ باللہ شریعت کیا ہوئی کہیل تماشا ہوا اور جب یہ سب
صورتین نکمی اور جہوٹی ٹہر چکین تو ایک صورت یہ باقی رہی ہے کہ چارون کو ملا جلا کر سبکے
حق حق مسئلے جو قرآن حدیث کیموافق ہون شریعت محمدی ہین اونکو لیوین اور اونپر عمل کرین تو تقلید
کا جوا تنک گیا گذرا ہوا اور جب بتانا تو نہایت بودا اور نکریکا جالا ہے اوسکا بتا ہی نہین لگتا
اور جو ہمارا مطلب قرآن حدیث اور اجماع اولین و آخرین کیموافق تہا ثابت ہو گیا اور اس بات
کو ہمنی یقیناً جانلی اور بلکہ ٹہیک ٹہیک خدا کی دکہائی چیز کیطرح پہچان لی اب فدہ
سوچیگا اور بتاو کیجئی اور حق بات مانئی کیونکہ حق پر تو ضرور ہی چلنا چاہئی کیونکہ جب مجموع چار
مذہبونکا شریعت محمدی ٹہر چکا اور یہہ سب عالم لوگ اور جاہل لوگ جانتے ہین ٹہر ویکا ذکر نہین
کہ کوئی کل کیون نہو وہ کل جب ہی ٹہر گیا کہ اوسکی سارے اجزا یکجا اکٹھے ہون تو جو لوگ
تعیین کو واجب بتاتے ہین بڑی نامراد ہین اور اللہ رسول کے تو ٹہی ہین جا پڑے ہین اور مکر ہوگئے
جنکو تعیین کا بہیا ہو گیا ہے یہ تو کہلی اور بڑی ہوئی بات ہے کہ جب ایک جز شریعت پر چلنا واجب ٹہرا دیا
اور ہونے اور تین کو اونپر چلنا حرام کر دیا ہو کہ کسی پر واجب ہے تو اوسکی یہ معنی ہین کہ اسکی ضد نقیض کو برتنا
حرام ہے مثلاً جب ہم یہ کہین کہ نماز پڑہنا واجب ہے تو اسکی یہی معنی ہین کہ نہ پڑہنا نماز کا حرام ہے پہر جب
کہا کہ ایک چیز پر چلنا واجب ہے تو یہی مطلب ٹہریگا کہ اور تینو پر چلنا حرام ہے اسلئے کہ جب ایک چیز حق ہے
تو دوسرے اوسکی ضد ناحق ہی ہوگی اور جب ایک چیز حرام ٹہری تو اسکی ضد حلال ہی ہوگی اور یہی حق کے
چہاو کیسا تہہ لگی یہ آگو اللہ گمراہی بہکا دیگا اللہ تعالے نے فرمایا تو نی اوسکو دیکہا جسنے اپنی جی کی چاو کو
اپنا خدا بنا لیا ہے اور اللہ نے فرمایا کہ اون لوگونکی کہاوت جنکو توراۃ دی گئی پہر وہ اوسپر نچلے گدہی کیسی ہے
جسپر بہت سی کتابین لدی ہون وہ بہت برے لوگ ہین جنہون نے خدا کی آیتونکو نہ مانا اور اللہ نالائقونکو

اس رسالہ میں فقط اٹکل تعلیمیں کرادی گئیں ہیں وما علینا الا البلاغ المبین ۱۲ عبد الغفور

لا یخفی ما فیہ من الحق فی ہذا الکتاب عند اولی الالباب محمد عبد الصمد حفظہ اللہ الاحد ملطفہ المؤید قد سہت ہذہ الرسالۃ من اولہا الی آخرہا فوجدتہا صحیحۃ من الدلائل والبراہین واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب محمد خدا بخش محمد وزیر ضلع اعظم گڈھ - الجواب صحیح

**محمد صدیق** ـ

الحمد للہ اطلعت علی ما حررہ مولف ہذہ الرسالۃ المفیدۃ وما اورد فیہا من الدلائل والبراہین السدیدۃ فرأیتہ قد افاد واجاد وارشد الخلق العباد الی السداد واللہ ولی الرشاد حررہ بقلمہ عجلاً واملاہ بفمہ خجلا العبد المسکین **زین العابدین** قاضی حال بلدۂ بھوپال اصلح اللہ الاعمال ـ نعم اذا کان تعلیق المذہب بحیث لا یترک قول الامام بثبوت الحدیث فہذا التعیین باطل لا شک فی بطلانہ فان اطاعۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم واجبۃ فی جمیع الاحکام **عبد العزیز** بن غلام احمد لکھنوی غفر اللہ ذنوبہ وستر عیوبہ بعد الحمد لاہلہ والصلوٰۃ علی اہلہا ان اللہ امرنا باتباعہ واتباع رسولہ وما کلفنا ان نتخذ من دون اللہ اربابا واحبارا کالنواد سہا بالـ وارشدنا عند الجہل عن الادلۃ ان نسأل اہل الذکر ان کنا لا نعلم فقد بین المولف شکر اللہ تعالیٰ سعیہ ہذا الحق الصریح واظہر ما ہو التحقیق جزاہ اللہ احسن الجزاء فی الدین والدنیا - آمین یا رب العالمین **نور الدین** عفا اللہ عنہ متوطن بھیرہ پنجاب ـ

## خاتمۃ الطبع

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ سید المرسلین وعلی آلہ وصحابہ اجمعین اما بعد ارباب دانش پر مخفی نہ رہے کہ یہ رسالہ مفیدہ خواص وعام مسمی برد التقلید بالکتاب المجید تیرہ مہر